تصویر باہر لے جانے کی اجازت دی، چونکہ عبدالقادر کو تصویر مل گئی تھی اس لئے وہ باہر لے گیا اور واپس نہیں کی۔

## عبدالقادر کا گھر

ابوعبداللہ کو عبدالقادر کی رہائش کا علم ہو گیا تھا، جو "حدیدہ" شہر کے ایک محلے "بیضاء" میں واقع تھا۔ اسی کے بعد دونوں میں رابطے اور ملاقاتیں ہونے لگیں، بلکہ دیر تک نشستیں ہوتی تھیں۔ جو صبح سے شروع ہوتیں اور رات دیر تک جاری رہتیں۔ اس میں کوئی تعجب کی بات بھی نہیں تھی کیونکہ اس کا انداز بہت دل کش اور مسحور کن تھا۔

ابوعبداللہ جب بھی عبدالقادر سے ملنے اس کے گھر جاتا تو ایک خوفناک خاموشی اور مشکوک قسم کا سکون محسوس کرتا۔ عبدالقادر کے ساتھ گھر میں اس کی ماں کے علاوہ کوئی نہیں رہتا تھا[1]۔ کبھی اسے اس کے سائے کا عکس نظر آجاتا تھا۔ عبدالقادر کے گھر میں بار بار آنے کی وجہ سے اسے اس کی ماں کی صورت وشباہت ذہن میں آگئی کہ وہ ٹھگنے قد کی ہے، جس کی چھاتیاں موٹی ہیں۔[2]

## عبدالقادر کیا چھپا رہا تھا؟

عبدالقادر نے بتایا کہ وہ جب تک مکہ میں تھا تو وہ شیخ محمد بن صالح العثیمین کے درس میں شرکت کرتا تھا۔ شیخ درس کے دوران بہت غور اور باریک بینی کے ساتھ اسے دیکھتے، اس کا کہنا تھا کہ شیخ قریب تھا کہ مجھے رسوا کر دیتے۔ اس کے بعد عبدالقادر پس پردہ ہو کر حلقے سے چلا گیا۔ ابوعبداللہ کو اس بات سے سخت حیرت ہوئی کہ عبدالقادر صرف شیخ کے دیکھنے

---

(1) حضرت کعبؓ سے مروی ہے کہ "دجال انسان ہے اور اسے ایک عورت نے جنا ہے" (نُعَیم بن حماد) حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کی ولادت مبارکہ بھی اپنی والدہ سے ہوئی تھی، مسیح دجال کا بھی بہت سارے امور میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھ مشابہت وتقابل ہو گا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو حضرت جبریل کی پھونک کے بعد پیدا ہوئے جو انہوں نے حضرت مریم علیہا السلام میں پھونکی تھی۔ تو کیا دجال کا باپ کوئی شیطان ہے جو انسانی شکل میں آکر اپنی ضرورت پوری کر چکا؟ اسی وجہ سے مسیح دجال کو مسیح عیسیٰ ہی قتل کریں گے۔ اس میں مزید بحث ہے جس کا یہاں موقع نہیں ہے۔

(2) امام احمد اور امام ترمذی نے رسول اللہ ﷺ سے حدیث نقل کی ہے کہ "دجال کی ماں اور اس کے باپ نے تیس سال اس حال میں گزارے کہ ان کی اولاد نہیں ہوتی تھی۔ اس کے بعد ان کا بچہ ہوا جو کانا تھا، جس کا نفع قلیل اور نقصان زیادہ تھا۔ اس کی آنکھیں سوتی ہیں لیکن اس کا دل جاگتا ہے۔ اس کے باپ کا قد لمبا ہے، چھریرے بدن والا گویا اس کی ناک چونچ ہے۔ اس کی ماں پُر گوشت، اور اس کی چھاتیاں لمبی ہیں۔

سے کیوں اتنا گھبرا گیا؟ اور وہ ایسی کون سی رسوائی کی بات چھپانا چاہتا ہے؟[1] عبدالقادر کی حرکتیں بھی بہت عجیب تھیں، جب وہ راستے پر چلتا تو اپنا چہرہ کھول دیتا، پھر اچانک چہرہ ڈھانپ لیتا، اور پھر دوبارہ چھپالیتا تھا۔

عبدالقادر کے ساتھ بار بار ان مجلسوں سے ابوعبداللہ کو یہ بات معلوم ہوئی کہ عبدالقادر کا اصل تعلق اس کے کہنے کے مطابق مصر کے جنوب اور سوڈان کے شمالی علاقے سے تھا جس کا نام "قوص" ہے۔[2] پھر وہ اریٹیریا چلا گیا۔ اس کے بعد وہ صومالیہ میں "الشباب" مجاہدین سے مل گیا، ان کا خزانچی بنا، اور اس کی وجہ سے ان میں اختلافات پیدا ہوگئے۔ جس کی وجہ اس نے یہ بتائی کہ وہ مجاہدین جہاد کرنا چاہتے ہیں لیکن خلافت کا قیام نہیں چاہتے۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہوگی کہ عبدالقادر کی اس طرح کی مجلسوں میں اکثر باتیں خلافت کے دوبارہ قیام سے متعلق ہوتی تھیں۔

## عبدالقادر کا خواب

عبدالقادر کا کہنا تھا کہ اسے بہت خواب آتے ہیں، اور یہ بچپن سے اسے آتے ہیں جن میں وہ دیکھتا ہے کہ وہ ایک جگہ سے لشکر لے کر نکلتا ہے اور اس نے انگوٹھی پہنی ہوئی ہے، اور اس کے ساتھ اریٹیریا میں پائے جانے والے ایک درخت کا بنا ہوا کالے رنگ کا عصا ہے[3]۔ وہ پورے عالم سے لڑتا ہے، اور غلبہ پالیتا ہے سوائے سعودیہ کے۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ

---

(1) یہ بھی اس کی تائید کرتا ہے کہ عبدالقادر ہی "دجال" تھا۔ اور تقدیر اسے شیخ کے سامنے لے کر آئی تھی، کیونکہ شیخ کا نسبی تعلق بنو تمیم کے ساتھ تھا جن کے بارے میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے "یہ میری امت میں دجال پر سخت ترین لوگ ہیں" (بخاری)

(2) اور اسی نسبت سے اس نے اپنا لقب "باقاصی" بتایا جیسا کہ اس قصے کے شروع میں گزرا۔ حضرت کعبؓ سے مروی ہے کہ "دجال کی ولادت مصر کی ایک بستی میں ہوئی جس کا نام "قوص" ہے" (الفتن نُعیم بن حماد) قوص مصر کے جنوبی علاقے میں سوڈانی سرحد کے قریب وادیٔ حلفی میں ہے۔ باقاصی میں "با" زائد ہے۔ یمن کے حضرمی اور مصر کے کنعانی اسے استعمال کرتے ہیں۔

3 (حضرت کعبؓ سے مروی ہے کہ "مسلمان جب قسطنطینیہ کی فتح کی بعد اس (دجال) کی خبر سنیں گے، تو ان کے ہاتھوں میں جو کچھ ہوگا ان کو گرائیں گے۔ اور اس کی طرف نکل آئیں گے لیکن وہ خبر جھوٹی ہوگی۔ دجال اس کے بعد ہی نکلے گا۔ اس کے ساتھ ایک سانپ سمندر کی جانب لٹک رہا ہوگا" کیا عبدالقادر اس عصا کے ذریعے سانپ کی جانب اشارہ کر رہا تھا؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کے مقابلے میں جس نے جادو کو نگل لیا تھا۔ اس کے اریٹیرین ہونے میں بھی اس طرف اشارہ ہے کیونکہ اریٹیریا مصر کے قریب ہے، جہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا واقعہ ہوا تھا۔

اپنے لشکر، افسروں اور ڈاکٹروں کے ذریعے اس کو گھیر لیتا ہے۔ سعودیہ میں داخلے کی کوشش کرتا ہے لیکن داخل نہیں ہو پاتا، پھر وہ انہیں واپسی کا حکم دیتا ہے تو وہ واپس ہو جاتے ہیں۔ خواب بیان کرتے وقت عبد القادر نے جو انگوٹھی پہنی ہوئی تھی اس پر لکھا ہوا تھا "ابو البرا العامری"[1]، وہ اپنی انگوٹھی کو دیکھ کر کہہ رہا تھا کہ خواب میں، میں نے ایک دوسری انگوٹھی پہنی ہوئی تھی۔ اور میری یہ کنیت بھی نہیں تھی۔[2]

ابو عبد اللہ کے دل میں یہ خیال آیا کہ جب عبد القادر پوری دنیا پر حکومت کرے گا، اور تمام حکومتیں اس کو تسلیم کر لیں گی تو "سعودیہ" کی یہ جرأت کیسے ہو گی کہ وہ حکم عدولی کرے۔ کیا سعودیہ سے مراد حرمین ہے؟ اور کیا یہ شخص دجال تو نہیں ہے؟ جو حرمین کو اپنا تابع نہیں بنا سکے گا۔ ابو عبد اللہ نے عبد القادر کی پیشانی کو دیکھا کہ کیا اس پر "کافر" کا لفظ لکھا ہوا ہے؟ جو دجال کی ایک علامت ہے، تاکہ اس کا دجال ہونا واضح ہو، ابو عبد اللہ کی نظر اس کی پیشانی پر لکھے ہوئے "کاف" پر پڑی، باقی حروف دیکھے بغیر اس نے جلدی سے اپنی آنکھیں بند کر دی اس خوف سے کہ کہیں یہ دجال ہی نہ ہو۔ اس لئے کہ مشہور یہ تھا کہ دجال مکہ میں داخل نہیں ہو سکتا، یہاں تک کہ اپنے ظہور اور غلبے سے پہلے بھی۔ وہ مشرق کی طرف سے ظاہر ہو گا، لیکن بہرحال اس خواب سے اسے شر کی بو آرہی تھی۔

ابو عبد اللہ، عبد القادر کو یہ نصیحت کرتا تھا کہ وہ اس خواب کو اہمیت نہ دے، اور اس پر اعتماد نہ کرے۔ ایک بار یہی بات جب بار بار دہرائی کہ اس سراب کے پیچھے مت بھاگو تو عبد القادر پاگلوں کی طرح غضبناک ہو گیا اور چیخنے چلانے لگا، اور سامنے پڑے تکیہ کو مارنے

---

[1] (البراء کے لفظ میں دوری، نفرت کا معنی موجود ہے اس شخص سے جو قریب ہونا چاہے، سامری کی طرح جس نے وہ کچھ دیکھا جو دوسرے لوگ نہیں دیکھ سکے، دجال بھی وہ کچھ دیکھ رہا ہو گا جو دوسرے لوگ نہیں دیکھ پا رہے ہوں گے۔ اس پر سامری کو یہ سزا دی گئی کہ کوئی اسے چھو نہیں سکتا تھا، یعنی لوگوں سے خوفزدہ اور دور رہنا چاہتا تھا۔ اور یہ اس قصے میں آپ کو جا بجا نظر آئے گا خصوصا ائیرپورٹ وغیرہ کے بیان میں۔

عامری سے اشارہ ہے اس طرف کہ وہ ایک معمر انسان ہے، جس کی عمر عام طبعی مقدار سے بہت زائد ہے۔ اگر سامری ہی دجال ہے تو لا مساس یعنی "نہ چھونے" کی جو حالت اس پر طاری کی گئی تھی آہستہ آہستہ زائل ہو گی، یہاں تک کہ خروج کے وقت بالکلیہ ختم ہو جائے گی۔

(2) حافظ احمد بن علی الابار نے اپنی تاریخ میں امام شعبی سے نقل کیا ہے کہ دجال کی کنیت "ابو یوسف" ہو گی۔ شاید یہ بھی اس کی ایک کنیت ہو گی۔ ابو یوسف، حضرت یعقوب علیہ السلام کی کنیت ہے۔ اور حضرت یعقوب کا نام "اسرائیل" ہے۔ ہو سکتا ہے اس کنیت کے ذریعے وہ یہ باور کرانا چاہتا ہو کہ وہ "اسرائیل" کی جسمانی صورت میں ظاہر ہو کر آیا ہے۔ جیسا کہ خود "حکومت اسرائیل" ہے۔

لگا۔ اور قسمیں کھانے لگا کہ یہ خواب سچا ہے اور عنقریب سچا ثابت ہو گا۔ بار بار کہتا کہ تو بھی اسے دیکھ لے گا۔ اس نے یہ بھی کہا کہ میں نے یہ خواب ایک ڈاکٹر کو بھی سنایا ہے اس نے بھی کہا کہ یہ خواب سچا ہو گا۔[1] میں اسی مقصد کے لئے کوشش کر رہا ہوں، اور میں نے ایک آئین بھی بنایا ہے جو مرکزی حکومت کے قوانین کو بھی شامل ہے۔ اور یہ آئین میں نے قرآن وسنت، اور مغربی ومشرقی قوانین سے اخذ کیا ہے۔

ابو عبد اللہ نے کہا یہ تو شرک ہے کہ تو نے خود سے ایک قانون بنایا ہے۔ تو اس نے معذرت کی کہ میں اس میں کتاب وسنت کی حدود سے نہیں نکلا، البتہ جہاں مجھے کوئی واضح نص نہیں ملی وہاں دوسرے قوانین سے بھی استفادہ کیا ہے۔ اس نے یہ بھی کہا کہ میں نے کتوں کی ایک پولیس فورس بھی بنائی ہے، جو کافروں کو نوچے گی۔[2] ابو عبد اللہ نے کہا کہ دین میں تو کوئی زبردستی نہیں ہے تو عبد القادر تھوڑا سا ہکلایا پھر کہنے لگا تب یہ کتے ظالموں کو نوچیں گے۔ اس کا یہ بھی کہنا تھا کہ میں نے بہت سارے جنگی کھیل سیکھ رکھے ہیں۔ اور میں نے افریقہ کی ساری زبانیں سیکھی ہوئی ہیں، اور جنوبی ایشیا کی زبانیں بھی عنقریب سیکھ کر فارغ ہو

---

(1) ڈاکٹر کا لفظ لاطینی یا آسٹرین زبان کا ہے، جو دو لفظوں سے مل کر بنا ہے، ڈوک، جس کا معنی ہے معلم یا خادم۔ ٹورا، جو توارات کی جانب اشارہ کر رہا ہے۔ یعنی تورات کا خادم۔ ہو سکتا ہے وہ خوابوں کی تعبیر کے متعلق یہودی علوم کا ماہر ہو، یہودیت بھی ایک دین ہے۔ ایک یہودی رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آیا اور دجال کے بارے میں پوچھنے لگا، آپ ﷺ نے فرمایا اے یہودیو! وہ تمہارے دین پر ہو گا۔ (التذکرة للقرطبی)

(2) کتوں کی تخصیص شاید اس لئے ہو کہ فرشتے وہاں نہیں جاتے جہاں کتے موجود ہوں۔ تاکہ دجال کے لئے شیاطین کی حمایت حاصل کرنا آسان ہو۔ حضرت کعب احبارؒ سے مروی ہے کہ "قیامت کا کتا دجال ہے"۔ اور کتا کتوں ہی کی طرح ہوتا ہے اور ان کا ہمنشین ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ سب نجس ہوتے ہیں۔ اور انہی کتوں میں خوارج بھی ہیں جن کے بارے میں حدیث میں آیا ہے کہ خوارج جہنم کے کتے ہیں (الفتن نُعیم بن حماد) بن ماجہ اور مسند احمد میں ابن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "خوارج جہنم کے کتے ہیں" اس بات کی دلیل کہ خوارج دجال کے پیروکار ہوں گے یہ ہے کہ ایک حدیث میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ "مشرق سے ایک قوم نکلے گی جو قرآن پڑھے گی لیکن قرآن ان کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا۔ جب بھی ان کا ایک سینگ کاٹا جائے گا دوسرا نکل آئے گا۔ یہاں تک کہ (آخری زمانے میں) ان کے باقیماندہ لوگوں میں دجال نکل آئے گا۔ (مسند احمد)

جاؤں گا۔ بعض تہامی لہجے بھی وہ بول سکتا تھا۔[1] یہ بھی کہتا تھا کہ میں نے بہت سارے علوم سیکھے ہوئے ہیں اور میرا مطالعہ بہت ہی وسیع ہے، جو مجھے اللہ نے دیا ہے۔

## ابو عبداللہ کا خواب

اب باری ابو عبداللہ کی تھی، چنانچہ عبد القادر نے اس سے پوچھا کہ ایسا خواب سناؤ جو تمہارے لئے بہت اہم ہو۔ ابو عبداللہ نے اسے اپنا پسندیدہ خواب سنایا، یہ وہ خواب تھا جو اس نے سلفی اور اخوانی حضرات کے درمیان منہج کے بارے میں شدید اختلافات کے بعد دیکھا تھا، وہ دونوں کے فہم سے اختلاف رکھتا تھا۔ انہوں نے ابو عبداللہ پر الزامات لگائے اور لوگوں کو اس سے دور کرنے لگے۔ یہ خواب اس نے مکہ مکرمہ میں دیکھا تھا جب وہ ناراض ہو کر حفائر سے جبل نور تک پیدل گیا جہاں اس کی مسجد تھی، حالانکہ پیادہ یہ بہت دور کی مسافت تھی۔ جب وہ مسجد میں داخل ہو گیا تو تھکا ہوا تھا، آرام کرنے کی نیت سے سو گیا۔

ابو عبداللہ نے کہا کہ میں نے خواب دیکھا کہ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا ہوں اور میرا رخسار آپ ﷺ کے رخسار مبارک پر ہے، اور ہمارے درمیان ایک تلوار ہے جس کا ایک رخ رسول اللہ ﷺ کے چہرے کی جانب اور دوسرا میری جانب۔ پھر مجھے فرمایا کھڑے ہو جاؤ، جب میں سیدھا کھڑا ہو گیا، تو آپ ﷺ نے تلوار سونتی اور اس حالت میں مجھے عطا فرمائی۔ میں نے اپنے آپ کو بیت المقدس کی چہار دیواری کے اندر دیکھا۔ اور مسلمان بھی اسی چہار دیواری کے اندر تھے۔ (یہ خواب چہار دیواری بننے سے کئی سال قبل کا تھا) اچانک یہ دیوار کھل جاتی ہے اور کئی گھڑ سوار ہمارے پاس اندر داخل ہو جاتے ہیں، میرے دل میں یہ بات آجاتی ہے کہ یہ دجال اور اس کے ساتھی ہیں۔ مجھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "ان سے لڑو" میں نے کہا اس کے ساتھ لڑنے کی تو مجھ میں طاقت نہیں ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے تلوار میرے ہاتھ سے لی اور ان کی طرف چلے۔ میں نے دل میں کہا کہ اگر میں اکیلا ان سے لڑ نہیں سکا تو رسول اللہ ﷺ سے پیچھے نہیں رہنا چاہئے۔[2]

---

1 (مسند احمد میں مروی ہے کہ "دجال کے پاس ساری زبانیں ہوں گی")

(2) یہاں یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ ابو عبداللہ نے اس واقعے کے کئی سال بعد 2008 کے شروع میں ایک ماہر معبر کے بارے میں سنا جو خوابوں کی تعبیر بتاتا تھا۔ ابو عبداللہ نے اسے ٹیلی فون پر اپنا خواب سنایا تو اس تعبیر بتانے والے نے آپ سے پوچھا کہ کیا آپ کا نام رسول اللہ ﷺ کے نام کے موافق ہے؟ ابو عبداللہ نے اثبات میں جواب دیا، والد کے بارے میں پوچھا کہ کیا اس کے نام میں "عبد" کا لفظ آتا ہے؟ تو جواب اثبات میں تھا۔ پھر پوچھا کہ کیا وہ اہل بیت میں سے ہے؟ اس کا بھی جواب اثبات میں تھا۔ پھر پوچھا گیا کہ کیا

عبدالقادر نے توجہ سے خواب سنا اور خاموش ہو گیا۔ ویسے عبدالقادر کا کہنا تھا کہ اس کے سوا کوئی خلافت قائم نہیں کر سکتا ہے، نہ اس سلسلے میں کسی پر اعتماد کیا سکتا ہے۔ جب بھی امام مہدی کا تذکرہ سنتا تو بہت پریشان ہوتا۔

## عبدالقادر کی پیشکش

عبدالقادر نے ابوعبداللہ کو پیشکش کی کہ اقامتِ خلافت و حکومت کے منصوبے میں میرے ساتھ کام کرے، اور اسے ایک کار اور موبائل دینے کی لالچ دی۔ عبدالقادر کی ظاہری حالت سے وہ کچھ زیادہ مالدار نہیں لگتا تھا۔ ابوعبداللہ کو اس پر حیرانگی ہوئی کہ موبائل فون اس زمانے بہت مالدار لوگوں کے پاس ہوتے تھے تو اس نے کیسے اس کا تذکرہ کیا۔ بہر حال ابوعبداللہ کے زہد و تقویٰ کی وجہ سے مالی لالچ کا یہ منصوبہ ناکام ہو گیا۔

## عبدالقادر اور الاخوان المسلمون

عبدالقادر، حسن ترابی اور اس کی انقلابی تحریک کو بہت سراہتا تھا، اور کہتا کہ یہ کامیاب ہو گی۔ وہ پورے افریقہ کو اکٹھا دیکھنا چاہتا ہے۔ بلکہ ترابی نے ایک پروگرام میں سوڈان کا جھنڈا نکال کر پھاڑ دیا پھر افریقہ کا جھنڈا نکال کر کہا میں پورے افریقہ کو اکٹھا کرنا چاہتا ہوں۔ اس پر عبدالقادر نے کہا میں صرف افریقہ نہیں بلکہ پوری دنیا کو اکٹھا کرنا چاہتا ہوں۔ البتہ اخوان المسلمون کی بہت شکایت کرتا تھا کہ انہوں نے مجھے تھکا کر رکھ دیا ہے، بلکہ یہاں تک کہ زمین کو کھرید کر کہا کہ انہوں نے مجھے روند دیا ہے اور نچوڑ کر رکھ دیا ہے۔[1]

---

اس کی اولاد ہے؟ اس کا بھی جواب اثبات میں تھا۔ پھر اس نے پوچھا کہ کیا اولاد کی تعداد چار ہے؟ تو اثبات میں جواب دیا۔ پوچھا کہ کیا کبھی سخت قسم کا جادو اس پر ہوا ہے تو اثبات میں جواب دیا۔ پھر پوچھا کہ جس شخص نے جادو کرایا کیا وہ کانا ہے تو اثبات میں جواب دیا۔ اس معبر نے بہت افسوس کے ساتھ کہا کہ اللہ آپ کی اصلاح کرے اور رہنمائی فرمائے آپ پر جادو دجال نے کیا ہے، اور اس کی وجہ آپ کا اسے خواب بتانا تھا۔ اور یہ بھی بتایا کہ یہ خواب آپ کے قتل کا ذریعہ بنے گا۔ شاید ان کے کہنے کا مقصد یہ تھا کہ یہ آپ کی موت کا ذریعہ بنے گا۔ جیسے آنحضرت ﷺ کو یہودیوں نے زہر دیا تھا جو آپ کی موت کا ذریعہ بنا۔ اس کے بعد اس شخص نے پوچھا آپ کو پتہ ہے آپ کون ہیں؟ پھر خود ہی جواب دیا آپ ایک عظیم شخصیت ہیں جو آخری زمانے میں ظاہر ہو گی۔ معبر نے ابوعبداللہ سے ملاقات کی خواہش ظاہر کی اور جلدی ملنے کا کہہ کر رابطہ منقطع کر دیا لیکن حالات آڑے آگئے اور کچھ دوسری وجوہات کی بنا پر انہیں سعودی حکومت نے گرفتار کر لیا۔

(1) یہاں یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ ابوعبداللہ کبھی اخوان المسلمون کا رکن نہیں رہا تھا۔ بلکہ انہوں نے اسے امامت سے اسی لئے نکال دیا تھا کیونکہ اس نے انتخابات میں حصہ لینے، اس کی دعوت دینے سے انکار کر

## زمین میں پھرنا

عبدالقادر کی باتوں سے اسے یہ معلوم ہوا کہ وہ پوری دنیا میں جس شہر میں جانا چاہے مکمل سہولت کے ساتھ جاسکتا ہے۔ ابو عبداللہ کو کہنے لگا کہ تم ابھی تک بچے ہو، تمہیں کچھ علم نہیں ہے (حالانکہ ابو عبداللہ کی عمر اس وقت 30 سال سے زائد ہو گی) اپنے ہاتھ اپنی رانوں پر زور سے مار کر کہتا کہ میں ان پاؤں سے پوری زمین میں گھوما پھرا ہوں۔ اپنی باتوں کے اسلوب وانداز اور سیاق وسباق، گفتگو کے ماحول سے گویا وہ یہ بتانا چاہتا تھا کہ وہ بہت طویل عمر والا انسان ہے، اور وہ ہر شہر گیا ہے۔[1] وہ اپنے مکہ جانے کو فخریہ انداز میں بیان کرتا تھا۔ اور کہتا

---

دیا تھا۔ اسی طرح اس نے سلفی حضرات کے ساتھ بھی اختلاف کیا تھا، اس خواب کی وجہ سے جو اس نے بیت المقدس کی فتح کے بارے میں دیکھا تھا۔ اسی طرح اُس شخص کے ساتھ بھی (حضرت خضر علیہ السلام کے بارے میں) اختلاف ہوا تھا جس نے خواب دیکھا تھا کہ وہ ایک جزیرہ میں ہے۔ اسی وجہ سے سلفی آپ سے لوگوں کو دور کرنے لگے تھے۔ اس جامد معنی کے لحاظ سے آپ نہ سلفی تھے اور نہ اخوانی۔ بلکہ ایک معتدل معیار رکھتے تھے، اور جامع مسجد سعد بن ابی وقاص میں آپ کی امامت وخطابت پر دونوں فریقین راضی ہو گئے تھے۔ اس کے باوجود کہ ابو عبداللہ ان دونوں سے کنارہ کش ہو گیا تھا مگر اس نے دیکھا کہ عبدالقادر، اخوان المسلمون سے بہت شکایت کرتا تھا کہ انہوں نے اسے بہت تھکا دیا ہے۔ حالانکہ عبدالقادر نے خود اپنے آپ کو سلفی دھارے میں شامل کر رکھا تھا۔ بلکہ کبھی انہیں جمعہ بھی پڑھاتا تھا۔ اس نے بہت کوشش کی یمن میں اس کا منصوبہ کامیاب ہو، اس کا نیٹ ورک پھیل جائے۔ لیکن اس کا خواب پورا نہیں ہوا، شاید اس لئے اس نے یمن چھوڑ دیا۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی بھی دینی جماعت کا کوئی بھی سیاسی منصوبہ عبدالقادر کو بے چین کر کے رکھ دیتا تھا۔ بر خلاف ان جماعتوں کے جو سیاست سے دور ہیں۔ اگرچہ اخوانی اس کی پریشانی کا ذریعہ بن گئے تھے لیکن یہ بات سن دو ہزار کی ہے بعد کے زمانے میں عبدالقادر کے اخوان کے بارے میں نظریات کی تبدیلی کا علم نہیں ہے۔ خصوصاً جبکہ وہ حسن ترابی کی بہت تعریف کیا کرتا تھا حالانکہ وہ بھی اخوانی تھا۔ یہ بھی بعید نہیں ہے کہ عبدالقادر کا مقصد مختلف دینی جماعتوں کے درمیان اختلاف پیدا کرنا ہو۔

(1) اس سے بھی ان لوگوں کی بات کی تائید ہوتی ہے جو یہ کہتے ہیں کہ دجال بہت طویل عمر والی شخصیت ہے۔ کیا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے کا سامری ہی دجال ہے؟ سامری بنو اسرائیل میں سے نہیں تھا، دوسری قوم سے تھا جن کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دعوت صرف توحید کی تھی، جیسا کہ فرعون کو بھی یہی دعوت تھی۔ سامری، بنی اسرائیل میں اس لئے مل گیا تھا تاکہ ان میں فتنہ وفساد پھیلائے۔ اس کو بہترین طریقہ یہی نظر اور آیا کہ انہیں اپنا تابع اور مغلوب بنائے لیکن کامیاب نہ ہو سکا، اسی وجہ سے جب سیدنا موسیٰ علیہ السلام کوہ طور سے واپس آئے اور قوم کے شرک پر حضرت ہارون علیہ السلام کو داڑھی سے پکڑا لیکن سامری کو کچھ نہیں کہا، کیونکہ انہیں علم تھا کہ میں اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ اسے فرمایا: (اچھا تو جا، اب

تھا کہ اے ابو عبد اللہ تمہیں پتہ ہے کہ میں بہت کم لباس میں حرم گیا ہوں (اپنی پنڈلی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) اور کوئی مجھے نہیں روک سکا، تمہیں پتہ ہونا چاہیئے۔

## عبد القادر رفیقِ سفر بنتے ہوئے

ابو عبد اللہ اپنے والد اور ماموں کے بس میں کام کرتا تھا۔ جو "حرض" جانے والی سڑک پر چلتی تھی۔ جو "حدیدہ" سے تقریبا دو سو کلو میٹر دور تھی۔ ایک بار ابو عبد اللہ نے کوشش کی کہ عبد القادر اس کے ساتھ اس راستے پر سفر کرے، بہت اصرار کے بعد اس نے ہامی بھری لیکن اس وعدے پر کہ ہماری ملاقات بس اڈے پر ہو گی، چنانچہ وہ بس اڈے پر آیا لیکن حسبِ عادت مشکوک اور خوفزدہ انداز میں چلتا ہوا، خوف اور پریشانی اس کے چہرے سے عیاں تھی۔ رومال سر کے گرد لپیٹے ہوئے یمنیوں یا اہلِ حجاز کی طرح جس سے وہ اپنی پیشانی بلکہ ابرو کو بھی چھپا کر رکھتا تھا، اور کالا چشمہ پہنے ہوئے جو وہ کبھی بھی اپنے سے جدا نہیں کرتا تھا۔

بس روانہ ہوئی اور تھوڑی ہی دور گئی ہو گی کہ مسافر چیخنے لگے کہ انجن سے دھواں نکل رہا ہے۔ ابو عبد اللہ نے گاڑی روک دی، وہ یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ ٹمپریچر اتنا بڑھ گیا تھا کہ قریب تھا کہ آگ پکڑ لے۔ انجن میں پانی تیل کے ساتھ مل گیا تھا اور بیٹری اتنی گرم تھی کہ

---

زندگی بھر تیرا کام یہ ہو گا کہ تو لوگوں سے یہ کہا کرے گا کہ مجھے نہ چھونا، اور (اس کے علاوہ) تیرے لئے ایک وعدے کا وقت مقرر ہے جو تجھ سے ٹلایا نہیں جا سکتا،) آیت میں لفظ لَكَ آیا ہے جو منفعت کا معنی دیتا ہے، گویا یہ اس کے لئے ایک عطیہ تھا۔ مجھے کوئی نہ چھوئے۔ یعنی کوئی میرے پاس نہ بیٹھے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ فری میسن کا لفظ اسی سے نکلا ہے۔ عربی میں یہ لوگ "ماسُّون" کہلاتے ہیں۔ جس کا مادۂ اشتقاق بھی "مس" ہے۔ یہ لوگ اپنے آپ کو تعمیر کرنے والا، کاریگر کہلواتے ہیں، اور اپنے استاذ کو عظیم ترین معلم اور کائنات کا انجینئر کہتے ہیں۔

مصر کے اَہرام میں جو سب سے بڑا اہرم "خوفو" نامی فرعون کا ہے اس پر لکھا ہوا ہے: اس بادشاہ کی تاریخ جس کے عہد میں یہ بنایا گیا۔ کہ یہ وہ شخص تھا جو مصر آیا اور مصریوں کو اہرام بنانے کا طریقہ، طب، مُردوں کو حنوط کرنے کا طریقہ، طبیعیات، سورج اور ستاروں کی چال کا طریقہ سمیت بہت سارے علوم سکھائے، اس کے پاس علوم کا بہت بڑا ذخیرہ تھا فرعون نے اس کو وزیر بنایا، کچھ عرصے وزیر رہا پھر روپوش ہو گیا، تو انہوں نے دیوار پر لکھ دیا وہ شخصیت جو سلامتی کے ساتھ آئی اور سلامتی کے ساتھ چلی گئی۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ انہیں شرک کی تعلیم دینے میں اس کا حصہ تھا، اور اسی نے انہیں ایک بت بنا کر دیا جو ایک کھڑے شخص کی صورت میں ہے، اور اس کا چہرہ عقاب کا ہے جس کی ایک آنکھ ہے، اور اس کے سر کے اوپر سورج ہے۔ یہی علامت انہی فرعونی دیواروں پر آج بھی موجود ہے۔

ابل رہی تھی، مجبورا مسافروں کو اتار کر بس واپس کرنی پڑی۔ ابو عبد اللہ کے دل میں یہ سوال پیدا ہوا کہ عبد القادر نے پہلے انکار کیا پھر بہت اصرار کے بعد تیار ہوا، اور اب ہم واپس جارہے ہیں کیا اس کا اس معاملے میں ہاتھ ہو سکتا ہے؟ راستے میں انہیں ایک چھوٹا بچہ ملا جس کی عمر نو سال سے زیادہ نہ ہوگی جو سعودیہ بھاگ گیا تھا اور واپس آرہا تھا انہوں نے اس کو واپس حدیدہ پہنچادیا۔ بچہ شعر یاد کرنے میں ایک عجوبہ تھا۔

## عبد القادر اور جادو

حدیدہ میں ایک شخص ایک مشہور جادوگر کے گھر کا پتہ پوچھ رہا تھا، عبد القادر نے تو پہلے اس کو نصیحت کی اور جادو کی حرمت بتائی لیکن جب اس نے بہت اصرار کیا تو اسے گھر کا پتہ بتایا۔ ابو عبد اللہ نے ٹوکا کہ جادو کے حرام ہونے کے باوجود آپ نے کیسے اس کو جادوگر کے گھر کا پتہ بتایا، عبد القادر نے یہ عذر پیش کیا کہ میں نے تو اس پر اپنی حجت پوری کی لیکن اس کے اصرار پر اسے بتانا پڑا۔ ابو عبد اللہ کے دل میں یہ خیال گزرا کہ کیا عبد القادر کا جادو کے ساتھ تعلق ہے؟

## عبد القادر کی افغانستان جانے کی خواہش

ایک مرتبہ عبد القادر نے کھل کر اپنی خواہش ظاہر کی کہ وہ افغانستان جانا چاہتا ہے۔ جہاد کے لئے نہیں بلکہ اس لئے کہ مختلف قسم کا اسلحہ چلانے کی تربیت حاصل کر سکے۔[1] اس نے ابو عبد اللہ سے پوچھا کہ کیا کوئی ایسا شخص ہے جو مجھے وہاں پہنچا سکے؟ ابو عبد اللہ نے اثبات میں جواب دیا، تو عبد القادر نے کہا انہیں بتا دیجئے کہ میں افغانستان جانا چاہتا ہوں۔ ابو عبد اللہ نے دو ساتھیوں کو بتلایا ایک علی حمزہ بہلول اور دوسرے محمد صالح سمبوسہ، وہ آمادہ ہوئے مگر تیاری کے لئے کچھ وقت مانگا۔ عبد القادر نے افغانستان جانے کی خواہش ظاہر تو کی تھی لیکن

---

(1) بخاری شریف میں رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے کہ "ایمان یمنی ہے، اور فتنہ یہاں ہے، یہاں شیطان کا سینگ ظاہر ہوگا، مشرق کی طرف اشارہ کرتے ہوئے" اصفہان بھی مشرق کی طرف ہے جہاں اس کے ستر ہزار پیروکار موجود ہیں۔ اور شاید اس کو وہاں مناسب ماحول ملنے اور لوگوں کو اپنا تابع بنانے کے لئے موقع ملے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ وہ افغانستان یعنی خراسان جانا چاہتا ہو تاکہ ان کالے جھنڈوں والے لشکر کے لئے رکاوٹ بنے جس کا حدیث میں تذکرہ ہے جو امام مہدی کے لئے راستہ ہموار کرے گا، اور ان کی نصرت کرے گا، جیسا کہ حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد مروی ہے کہ "جب تم دیکھو کہ کالے جھنڈے خراسان کی جانب سے نکل چکے ہیں تو ان کے پاس جاؤ اگرچہ تمہیں برف پر پھسل کر جانا پڑے۔ کیونکہ اس میں اللہ کا خلیفہ امام مہدی ہوگا" (عقد الدرر)

اس کی حقیقت معلوم نہیں تھی کہ وہ کیوں جانا چاہتا ہے؟ کیا وہاں اختلافات پیدا کرنا چاہتا ہے؟ یا مجاہدین کے ہاں اپنا مقام و اعتماد حاصل کرنے کے لئے۔ یا ابو عبد اللہ کے سامنے اپنی دین پسندی ظاہر کرنے کے لئے۔[1]

عبد القادر کا دعوی تھا کہ اس نے کچھ عرصہ پہلے ایک حدیث پڑھی تھی جو اس نے سوڈان میں طلبہ کو سکھائی تھی، جس میں یہ آیا ہے کہ ایک آدمی قحطان کا نکلے گا جو لوگوں کو قحط میں مبتلا کرے گا۔[2] ابو عبد اللہ کا کہنا تھا کہ یہ حدیث مجھے بہت تلاش کے بعد بھی نہیں ملی۔ کیونکہ جو مشہور حدیث ہے اس سلسلے میں اس کے الفاظ یہ ہیں کہ قیامت قائم نہیں ہوگی جب تک ایک آدمی قحطان سے نہیں نکلے گا جو لوگوں کو اپنے عصا کے ذریعے ہنکائے گا۔

اس زمانے میں ابو عبد اللہ کی بیوی حاملہ تھی اور ولادت کا وقت قریب ہی تھا، تو اس نے عبد القادر سے کہا کہ میں مدینہ جاکر وہاں رہنا چاہتا ہوں، وہاں میں امام مہدی کا انتظار کروں گا کیونکہ فتنے بہت بڑھ چکے ہیں اور میرا گمان یہی ہے کہ ان کے نکلنے کا وقت قریب آگیا ہے لہذا جب ان کا ظہور ہو تو میں وہاں ہوں گا۔ عبد القادر جب بھی اس کا مکہ یا مدینہ جانے کا سنتا یا امام مہدی کی سیرت کے بارے میں کوئی بات سنتا تو اس کو نہ جانے کی نصیحت کرتا، اور کہتا کہ کہیں اسے گرفتار نہ کیا جائے، کیونکہ بارڈر پر موجود فورس نہ اللہ کا خوف کرتے ہیں، نہ ہی یمنیوں کا کوئی خیال و لحاظ کرتے ہیں۔ میں ایک مرتبہ سعودیہ جارہا تھا میرے پاس تجارت کے لئے عقیق اور کچھ دوسرے قیمتی پتھر تھے، تو مجھے گرفتار کر لیا گیا، مارا گیا اور مجھ پر جادو کرنے کا الزام بھی لگا دیا گیا۔ ان پتھروں کو مائیکروسکوپ میں بھی دیکھا گیا تاکہ اگر ان کے ذریعے کچھ جادو کیا گیا ہو تو اس کا پتہ لگایا جاسکے۔

---

(1) اگر وہ واقعی دجال تھا تو وہ یہ ضرور جانتا ہوگا کہ امام مہدی خراسان جاتے ہوں گے۔ اور یہ بھی بعید نہیں ہے کہ وہ ابو عبد اللہ کے افغانستان جانے میں رکاوٹ بننا چاہتا ہوگا۔ جیسا کہ آگے معلوم ہوگا کہ اس کے جادو کی وجہ سے ابو عبد اللہ مکہ نہیں جاسکا تھا۔

(2) عبد القادر نے یہ حدیث کسی نادر مخطوطہ میں پڑھی تھی یا اس نے قحطان کے لفظ سے قحط سمجھا، یا اُس نے جھوٹ گھڑا تھا؟ اس قحطانی سے کیا مراد ہے جو لوگوں کو قحط میں مبتلا کرے گا، اس سے مراد امام مہدی ہوسکتے ہیں جو "کرعہ" سے نکلیں گے۔ یا اس سے مراد امام مہدی کے ساتھی ہیں جو "یکلا" سے نکلیں گے۔ یا اس سے مراد وہ خود تھا اگر وہ دجال تھا، جب وہ اہل یمن کے پاس جائے گا تو انہیں اہل ایمان پائے گا۔ پھر وہ مشرق جائے گا جو اس کی تصدیق کریں گے، اور پوری زمین میں قحط پھیلا دے گا۔

ابو عبداللہ کا بچہ منگل کے دن پیدا ہوا۔ علی بہلول اور محمد سمبوسہ نے اس سے رابطہ کیا اور کہا کہ وہ جمعہ کے دن اس سے ملاقات کریں گے، چنانچہ انہوں نے بس میں ملاقات کی۔ ابو عبداللہ ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا، علی حمزہ اس کے ایک طرف اور محمد سمبوسہ پیچھے بیٹھا ہوا تھا۔ دونوں نے اس سے عبدالقادر کے متعلق مکمل معلومات حاصل کرنی چاہی۔ ابو عبداللہ نے حیران ہو کر وجہ پوچھی، تو انہوں نے کہا پہلے آپ پوری بات بتائیں پھر ہم آپ کو بتاتے ہیں۔ ابو عبداللہ نے انہیں عبدالقادر کا قصہ ذکر کیا۔ ان دونوں نے کہا شاید آپ کچھ بھول گئے ہوں یاد کرنے کی کوشش کیجئے۔ اس نے کہا میں نے تقریباً ساری بات بتادی ہے، انہوں نے کہا: کیا اُس نے آپ کو وہ خواب نہیں سنایا جس میں وہ پوری دنیا پر حکومت کرتا ہے، اور وہ آئین کی بات جس کے ذریعے وہ دنیا پر حکومت کرتا ہے؟ اور آپ کو اپنے ساتھ کام کرنے کی پیشکش بھی کی تھی؟ ابو عبداللہ نے کہا کہ یہ تو بتایا تھا لیکن یہ ایک راز تھا اور مجھے اس کو افشا کرنا مناسب نہیں لگا، لیکن تم لوگوں کو یہ معلومات کہاں سے حاصل ہوئیں؟ انہوں نے کہا کہ یہ تو مشہور بات ہے اور ہم نے یہ معلومات صومالیہ اور اریٹیرین طلبہ سے حاصل کی ہیں، اور ہمیں یہ اندیشہ ہے کہ عبدالقادر ڈبل ایجنٹ کا کردار ادا کر رہا ہو، بلکہ یہ بھی ممکن ہے کہ وہ کئی ایجنسیوں اور متعدد ممالک (جن میں سعودیہ بھی ہو سکتا ہے) کا ایجنٹ ہو۔

ابو عبداللہ نے کہا ان سب باتوں کا کیا فائدہ ہے؟ علی حمزہ نے کہا جب آپ نے ہمیں اس شخص کے بارے میں بتایا، تو ربان کمپنی کے ہیڈ آفس میں (جہاں میں ڈائرکٹر ہوں) گندمی رنگ کا ایک نوجوان جس کا نام یحیٰ تھا میرے پاس آیا، جو صعدہ کے علاقے "دماج" میں شیخ مقبل وادعی کے پاس پڑھتا تھا۔ ابو عبداللہ نے کہا میں اسے جانتا ہوں میں نے وہاں پڑھایا ہے۔ علی حمزہ نے کہا کہ مجھے اس نوجوان نے کہا کہ مجھے عبدالقادر نے بھیجا ہے۔ اور عبدالقادر مجھ سے ابو عبداللہ کی افغانستان لے جانے والی بات کی حقیقت پوچھنا چاہتا تھا، تو میں نے اسے سکیورٹی صورت حال کی وجہ سے جواب دینے سے معذرت کی۔ میں نے اسے کہا کہ میرا افغانستان، القاعدہ یا مجاہدین کے ساتھ کسی قسم کا تعلق نہیں ہے۔ علی حمزہ نے مزید کہا کہ وہ نوجوان پھر دوبارہ آیا اور اور یہی بات اس نے کہی کہ عبدالقادر کہتا ہے کہ علی حمزہ انہیں افغانستان لے جائے گا، میں نے اسے کہا اگر تم دوبارہ یہاں آئے تو میں تمہیں پولیس کے حوالے کر دوں گا، میں افغانستان نہیں جانتا نہ ہی میرا مجاہدین کے ساتھ کسی قسم کا تعلق ہے۔ میں نے سختی سے اسے کہا کہ آئندہ یہاں نظر نہ آنا۔

علی حمزہ نے کہا کہ میں اور محمد سمبوسہ اکٹھے بیٹھے، اور اس بات پر غور کیا کہ ابو عبداللہ اور عبدالقادر نے ایسا کیوں کیا؟ اور انہوں نے یہ طریقہ کیوں اختیار کیا؟ اسی وجہ سے ہم نے "حدیدہ" میں موجود عام لوگوں سے اس بارے میں معلومات اکٹھی کیں۔ نیز ہم نے صومالیہ میں بھی موجود مجاہدین سے رابطہ کیا اور عبدالقادر کے بارے میں پوچھا انہوں نے کہا کہ اس نام کا کوئی شخص یہاں موجود نہیں ہے، نہ تھا۔ پھر انہوں نے کہا کہ یہ نام "عبدالقادر محمد حید باقاصی" ایک خیالی نام ہے جو اچانک ظاہر ہوا اور پتہ نہیں چلا کہاں سے آیا، اور یہ ایک نامعلوم جھوٹا شخص ہے۔ اس کے بعد علی حمزہ اور محمد سمبوسہ دونوں نے عبدالقادر کے گھر جانے کا فیصلہ کیا۔

علی حمزہ نے کہا ہم رات کو اس کے گھر پہنچے دروازہ کھٹکھٹایا۔ محمد سمبوسہ ہٹ کر ایک طرف ہو گیا، عبدالقادر احرام کی چادر اپنے سر کے گرد لپیٹے ہوئے باہر آیا اور پوچھا کس سے کام ہے؟ علی نے کہا پہلے آپ بیٹھنے کا تو کہہ دیجیے، تو اس نے کہا آجائیں۔ علی نے سکیورٹی کے کسی آدمی کی طرح کردار ادا کیا۔ علی نے کہا ہم نے سنا ہے آپ افغانستان جانا چاہتے ہیں؟ وہاں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ جس قسم کا اسلحہ آپ سیکھنا چاہتے ہیں ہم آپ کو یمنی حکومت کے ٹریننگ سنٹر میں سکھا دیں گے۔ یہ سن کر عبدالقادر کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور اپنا ہاتھ پیٹ پر رکھا، اور رحم طلب انداز میں کہنے لگا: میں تمہارا بھائی ہوں اجنبی ہوں مجھے تکلیف مت دیجیے۔ علی حمزہ نے اسلحہ کی شکل بنا کر اپنی شہادت کی انگلی سامنے کی طرف کر کے اور انگوٹھا اوپر کی طرف اٹھا کر اشارہ کیا اور کہا ادب کے ساتھ بیٹھو۔



**علی حمزہ کا عبدالقادر کی جانب اشارہ**

اس طرح کی شکل بنا کر علی حمزہ نے عبد القادر کی طرف اشارہ کیا۔ عبد القادر نے کہا جب تم بندوں کے رب کی طرف اشارہ کرو تو یوں کرو یعنی انگوٹھا نیچے کی طرف کر کے، اور یہی اوپر والا اشارہ استعمال کیا سوائے اس کے کہ اس نے اپنا انگوٹھا شہادت کی انگلی کے ساتھ ملایا تھا۔ جیسا کہ نیچے تصویر میں نظر آرہا ہے۔



**عبد القادر اپنی طرف اشارہ کرتے ہوئے**

ان کی اس بات چیت کو دروازے پر کھٹکھٹانے کی آواز نے منقطع کیا۔ عبد القادر کپڑا لپیٹ کر اٹھ کھڑا ہوا اور کھڑکی سے پوچھنے لگا کون؟ محمد سمبوسہ نے ایک خیالی نام لے کر پوچھا یہ فلاں کا گھر ہے؟ اس نے کہا نہیں، تو وہ چلا گیا، ان دونوں نے پہلے سے ہی یہ تفصیل طے کر لی تھی، تاکہ عبد القادر کو خوفزدہ کر سکیں۔ محمد سمبوسہ نے بہت ساری چابیاں اور زنجیریں لٹکا رکھی تھیں، تاکہ چلتے ہوئے اس کی آواز سے رعب پیدا کر سکے۔ اس کے بعد عبد القادر بیٹھ گیا تو علی نے کہا کہ اس شخص نے تمہاری تصویر کھینچی اور تمہیں پتہ بھی نہیں چلا، لیکن علی کو خود اس کا احساس نہیں ہوا کہ عبد القادر نے کپڑا لپیٹ کر دروازہ کھولا تھا۔ یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ علی حمزہ نے عبد القادر کے پاس نقشوں کی ایک کتاب بھی دیکھی تو اس سے پوچھا کہ کیا تم اس کے ذریعے پوری دنیا پر حکومت کرو گے؟ پھر اس سے کتاب لینے کی اجازت مانگی تو اس نے دے دی۔

علی چلا گیا لیکن پانچ دن بعد آیا اور کتاب کو دروازے کے اوپر اس طرح رکھا کہ جب دروازہ کھولا جائے تو کتاب گر جائے۔ یہ ایک طرح سے دھمکی آمیز حرکت تھی جو ایجنسیوں والے کرتے ہیں، اور اس سے اشارہ اس طرف ہوتا تھا کہ کتاب کی طرح تو بھی گر جائے گا۔

خلاصہ یہ کہ علی حمزہ نے ابو عبد اللہ کے ساتھ اپنی بات اس پر ختم کی کہ ہم نے آپ سے اس لئے رابطہ کیا تاکہ ہم آپ کو اس شخص کا پورا واقعہ سنائیں۔ ہم آپ کو نصیحت کرتے ہیں کہ آپ اس شخص سے دور رہیں، کیونکہ وہ مشکوک ہے، یہ بھی ممکن ہے کہ وہ ایجنسی کا بندہ

ہو، بلکہ ڈبل ایجنٹ ہو، یا کئی ایجنسیوں کے لئے کام کرتا ہو۔ ہمیں یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ وہ کئی مرتبہ سعودیہ بھی گیا ہے۔ اور حسن عریشی نام کے ایک آدمی سے ملا ہے، حالانکہ عریشی سعودی ایجنسی کا بندہ ہے۔

ان معلومات کو سن کر ابوعبداللہ ہل گیا، خاص کر اس وجہ سے کہ وہ سعودیہ جانا چاہتا تھا۔ اسے محسوس ہوا کہ اس کے لئے آگے دروازہ بند ہے کیونکہ اس نے عبدالقادر کو جو کچھ بھی بتلایا ممکن ہے کہ اس نے وہ ساری باتیں سعودیہ پہنچائی ہوں، اور اس کو وہاں پہنچتے ہی گرفتار کیا جائے۔ ابوعبداللہ کا کہنا تھا کہ بس کے اندر ہماری اس مجلس نے مجھے شدید حیرت میں مبتلا کر دیا، اور مجھے بہت گہرائی کے ساتھ یہ احساس ہوا کہ اگرچہ میں اپنے ان دونوں دوستوں علی حمزہ اور محمد سمبوسہ کو اپنی صورت میں دیکھ رہا ہوں، اور ان کی باتیں بھی سن رہا ہوں لیکن ان کی حرکتیں مجھے نامانوس لگ رہی تھیں، اور مجھے یہ خیال دل میں آرہا تھا کہ یہ دونوں شیطان ہیں جو میرے دوستوں کی شکل میں میرے سامنے آئے ہیں۔

اس مجلس میں گویا انہوں نے مجھے کئی پیغام دئے۔ ان میں سے ایک یہ تھا کہ محمد سمبوسہ نے پوچھا کہ کیا آپ نے عبدالقادر کی آنکھوں میں سفید رنگ کے ٹکڑے دیکھے؟ میں نے کہا ہاں تو اس نے کہا کہ تمہارا ان کے بارے میں کیا خیال ہے؟ میں نے کہا کہ مجھے پتہ نہیں ہے لیکن مجھے یاد پڑتا ہے کہ میں نے اس سے اس بارے میں پوچھا تھا تو اس نے کہا تھا کہ یہ بیماری ہے اور میرے پاس سوڈان میں اس کے قطرے بھی تھے، لیکن یمن میں طبی سہولیات میسر نہیں ہیں اور یہ قطرے یہاں نہیں ملتے، میں ان قطروں کو منگوانے وہاں کسی کو بھیجوں گا اور انہیں استعمال کروں گا۔ یہ بھی اس نے کہا تھا کہ وہ ایک آنکھ سے دیکھ سکتا ہے اور دوسری سے نہیں دیکھ سکتا۔

اس پر محمد صالح نے کہا یہ سفید رنگ کے داغوں کا کچھ ذکر احادیثِ نبویہ میں بھی موجود ہے؟ میں نے کہا نہیں۔

کیا طبِّ نبوی میں بھی نہیں ہے؟ میں نے کہا نہیں۔

اس نے کہا کیا ایسی شخصیت کے آنے کا تذکرہ نہیں ہے جس کی آنکھوں میں سفید رنگ کے داغ ہوں۔

میں نے جواب سوچنے کی کوشش کی لیکن مجھے کوئی جواب نہیں ملا۔

اس نے پوچھا کیا آپ کو محسوس نہیں ہوتا کہ وہ "مسیح دجال" ہو، تو ابو عبد اللہ بہت ہنسا، کیونکہ یہ احتمال بہت ہی بعید تھا، کہ عبد القادر، دجال ہو۔ مشکوک بات یہ تھی کہ علی حمزہ بھی ابو عبد اللہ کے پاس بیٹھ کر ہنس رہا تھا لیکن اس کی ہنسی استہزائیہ تھی، بلکہ چیخ کر حیران ہو کر کہنے لگا دجال! اور یمن میں! دجال یمن میں کیسے آسکتا ہے وہ تو مشرق کی جانب سے نکلے گا۔ محمد سمبوسہ! آپ بہت دور نکل گئے۔ کہاں دجال اور کہاں اس طرح کی باتیں۔ ارے چھوڑ دو یہ بیہودہ باتیں، پھر اس کے چہرے پر مکروہ مسکراہٹ پھیل گئی گویا اس نے پیغام پہنچا کر موضوع بدلنے کی کوشش کی۔

ابو عبد اللہ ابھی تک یہ سمجھ رہا تھا کہ یہ شیاطین ہین جن کو عبد القادر نے اس کے دوستوں کی صورت میں بھیجا ہے۔ آخر میں علی حمزہ کے ساتھ اس پر اتفاق پیدا ہوا کہ حدیدہ میں موجود اپنے دوستوں سے اس خبر کی مزید تاکید حاصل کرنے کے لئے رابطہ کریں گے، چنانچہ یہ لوگ چلے گئے لیکن انہیں وہاں کوئی نہیں ملا۔ اکثر تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ ابو عبد اللہ نے کہا بحث و تفتیش کا کوئی فائدہ نہیں ہے میں تمہاری ساری باتوں کی تصدیق کرتا ہوں۔ اس کے بعد ملاقات اختتام کو پہنچی۔

## عبد القادر کھل کر سامنے آتا ہے

جب عبد القادر نے ابو عبد اللہ کو مکہ نہ جانے کا پیغام پہنچا دیا تو اب ایک دوسرے طریقے سے سامنے آیا۔ چند دن بعد ابو عبد اللہ اپنی ایک نیلے رنگ کی ہیلکس کار میں بیٹھا حدیدہ کے اندر اپنے محلے "حی غلیل" جارہا تھا کہ اچانک اس کی نظر عبد القادر پر پڑی جو اپنے گھر کے دروازے کے سامنے گزر رہا تھا۔ اپنی عادت کے مطابق رومال اس نے پیشانی تک لٹکا رکھا تھا اور کالا چشمہ پہنے ہوئے تھا، اس نے رومال ہٹایا تو اس کی نظر عبد القادر کی آنکھوں پر پڑ گئی۔ عبد القادر کے چہرے پر ایک مکروہ مسکراہٹ پھیل گئی، پھر دوبارہ اس نے اپنی پیشانی پر کپڑا ڈال دیا اور چلا گیا۔ جبکہ ابو عبد اللہ چلتا رہا یہاں تک گھر میں داخل ہو گیا۔ داخل ہوتے ہی اسے چکر آنے لگے اور شدید خوف اور شک محسوس کرنے لگا، خوف نے اسے قابو میں لے لیا اور اپنے خاندان کے متعلق بھی کئی طرح کے وسوسے اس کے ذہن میں آنے لگے۔

ایک دن وہ گھر میں داخل ہوا تو اس نے دیکھا کہ اس کے والد، سسر سمیت سب اس کی اہلیہ کی زیارت کے لئے آئے تھے۔ کچھ دیر بیٹھنے اور حال احوال دریافت کرنے کے بعد ابو عبد اللہ نے اپنے والد کے چہرے پر نظریں گاڑ کر کہا۔

سنئے !والد نے کہا جی۔

ابو عبد اللہ نے کہا! ”کل مجھے پھانسی گھاٹ لے جایا جائے گا اور مجھے پھانسی دی جائے گی“ اس کے لب ولہجے میں سنجید گی تھی۔

والد نے پوچھا لیکن کیوں ؟

اس نے کہا وہ مجھ پر کوئی بھی الزام لگا لیں گے اور مجھے پھانسی دے دیں گے ، اس لئے میں وصیت کرتا ہوں کہ مجھ پر کچھ قرضہ ہے آپ اس کو ادا کر دیں۔

والد نے حیران ہو کر کہا: بجائے اس کے کہ میں تمہیں قرض ادا کرنے کی وصیت کروں الٹا تم مجھے وصیت کر رہے ہو !

اس نے کہا میں سنجیدہ ہوں مذاق نہیں کر رہا۔

گھر کا ماحول بدلنے لگا اور یہ خبر سچی لگنے لگی۔ اور سب اس کو ایک سنجیدہ معاملے کے طور پر لینے لگے ، اور حیرت انگیز طور پر وہ اس کی حقیقت پوچھنے کی بجائے خاموش ہو گئے۔ چند دن اسی طرح خاموشی میں گزر گئے۔

لیکن ایک دن ابو عبد اللہ کھڑا ہو کر کہنے لگا، سنو! اللہ کی قسم میں اس طرح بے گناہ ہوں جس طرح حضرت یوسف علیہ السلام کے خون سے بھیڑیا کا کوئی تعلق نہیں تھا، لیکن یہ لوگ کل مجھے پھانسی دیں گے اور مجھ پر زنا کا الزام لگائیں گے ، جبکہ میں شادی شدہ ہوں اور اللہ کی قسم میں نے پوری زندگی میں کبھی بدکاری نہیں کی ہے۔ یہ سن کر سب حواس باختہ ہو کر پریشان ہو گئے۔ کچھ رو رہے تھے ، کچھ اس کو سچ نہیں مان رہے تھے۔

ابو عبد اللہ کے والد کے ذہن میں یہ خیال آیا کہ اس پر جادو ہوا ہے ، اس لئے وہ اور علی دونوں جادو کا اثر ختم کرنے کے لئے قرآن پڑھنے لگے۔ جب کچھ افاقہ ہوا تو ابو عبد اللہ نے اپنے منہ سے بدبو نکلتی محسوس کی، تب اسے معلوم ہوا کہ اس پر واقعی جادو ہوا ہے ، لیکن تھوڑا سا افاقہ ہونے کے بعد پھر کمزور پڑ گیا، اور حالت سنگین ہو گئی، یہاں تک کہ جادو اس کے علم اور کتابوں پر مسلط ہو گیا، تو اس نے ”کتاب الفتن“ اور ”عقد الدرر“ نامی دونوں کتابوں کو جلا دیا، گویا شیاطین کو انہی کتابوں پر غصہ تھا۔ ان کتابوں کے بدلے اسے دوسری مل گئیں مگر ان میں سترہ اوراق کے جلانے پر اسے مسلسل افسوس ہوتا رہا، جن میں اس کی زندگی کے ان خاص واقعات اور اللہ کی طرف سے شاملِ حال توفیقات قلمبند کی گئی تھیں جو حیران کن طور پر

ہر اتوار کو پیش آئی تھیں۔ یہ چند اوراق اس کی اہلیہ نے تحریر کی تھیں جب اس نے یہ عجیب بات ملاحظہ کی کہ بہت سارے امور اتوار کو پیش آئے۔ مثلاً ان کا نکاح، شادی، اس کی پیدائش، قرآن کریم کی حفظ وغیرہ ایسے واقعات جو سب اتوار کے دن ہوئے۔ اہلیہ کے توجہ دلانے پر اسے بھی اس جانب خیال ہوا۔ اس کے بعد اتوار کے دن کے متعلق اس کا تجسس اور دلچسپی مزید بڑھ گئی، اور ہر وہ اہم بات لکھنے لگا جو اسے اتوار کے دن پیش آتی، لیکن جادو کے اثر سے اس نے وہ سارے اوراق جلا ڈالے۔

تب معاملہ مزید سنگین ہو گیا اور جادو کا اثر گھر کے دوسرے افراد پر بھی ہونے لگا، اور اس کی والدہ بھی متاثر ہو گئی، چنانچہ اس نے قرآن پڑھنا شروع کیا اور "جن" اس کی والدہ کی زبان پر بولنے لگا، اور دھمکیاں دینے لگا کہ پورا گھر جلا کر رکھ دوں گا خاص کر ابو عبد اللہ پر اسے سخت غصہ تھا۔

ایک مرتبہ ابو عبد اللہ کے والد گھر آئے اور اسے چاشت کی نماز پڑھنے کا کہا، سب پر جادو کا اثر تھا، اس نے کہا "میں نماز نہیں پڑھوں گا" یہ سن کر والد نے غصے میں اسے گیس پائپ سے مارا جس سے اس کو شدید چوٹ آئی، لیکن اس کا بھائی علی درمیان میں آگیا جس کی وجہ سے وہ بچ گیا اس کے بعد والد گودام کی طرف گئے تاکہ اسلحہ نکال سکے، اور اسے قتل کرے، تو اس کا بھائی دروازے پر کھڑا ہو گیا اور اسے اندر آنے نہیں دیا۔ سب جادو کے زیرِ اثر تھے، پڑوسیوں نے شور سنا تو ایک پڑوسی جلدی سے آئے اور والد کو بلا کر ساتھ لے گئے اور اللہ کے فضل سے سب سلامت رہے۔

لیکن ادھر اس پڑوسی کی بیوی پر جادو ہو گیا، اور مرنے تک وہ متاثر رہی، اور یہ اس وجہ سے کیا گیا کہ اس نے کیوں ابو عبد اللہ کو قتل سے بچایا۔ ابو عبد اللہ نے فوراً یہ فیصلہ کیا کہ گھر سے نکل جائے بلکہ یمن چھوڑ کر حجاز چلا جائے، چنانچہ وہ سعودیہ میں خفیہ طریقے سے داخل ہوا گیا، جب اسے کچھ افاقہ ہو جاتا تو ٹیکسی میں بیٹھ کر دس کلومیٹر یا اس سے بھی زائد تک کا سفر کرتا لیکن جب جادو کے اثر سے متاثر ہو جاتا تو پیادہ سفر کر کے اتنی مسافت طے کرتا۔ اس طرح چلتے چلتے بہت مشکل سے وہ مکہ پہنچ گیا۔

جب وہ جدہ پہنچا تو دوار الفلک کی مسجد نور الیقین میں چند دن تک امام بن کر نماز پڑھاتا رہا۔ اس سے پہلے وہ مسجد نور الایمان میں نماز پڑھاتا رہا۔ ایک دن اس پر جادو کا دوبارہ اثر ہوا اور جدہ سے مکہ تک پیادہ چلا۔ اس دوران وہ ایک بڑے کنویں پر گزرا جس سے پانی کی ٹنکیاں سیراب کی جاتی تھیں۔ جادو کا اثر تھا، اس کے دل میں یہ خیال آیا کہ اگر اس نے اس گہرے

کنویں میں چھلانگ لگا دی تو اسے کچھ نہیں ہو گا کیونکہ وہ اللہ کا نیک بندہ ہے، جیسے ہی وہ کنویں کے کنارے پہنچتا تو اسے کچھ افاقہ ہو جاتا اور پیچھے ہٹ جاتا۔ بار بار ایسا ہوتا رہا اور آخری لمحات میں بچ جاتا۔ جدہ اور مکہ کے درمیان واقع بڑی شاہراہ پر چلتے ہوئے پھر اس پر جادو کا اثر ہوا، اس کے دل میں یہ خیال آتا کہ وہ اپنے آپ کو روڈ کے درمیان گاڑی کے سامنے ڈال دے اسے کچھ نہیں ہو گا کیونکہ وہ اللہ کے نیک بندوں میں سے ہے، جیسے ہی وہ روڈ کے کنارے پہنچ جاتا تو اسے ہوش آجاتا اور جلدی سے پیچھے ہٹ جاتا۔ یہ حالت بھی بار بار پیش آئی اور عین وقت پر پیچھے ہٹ جاتا۔

ایک رات جب وہ مکہ جارہا تھا اور ایک صحرا سے گزر رہا تھا، تو اسے کتوں نے گھیر لیا اور اس پر بھونکنے لگے اور حملہ کرنا چاہا، کہ اچانک اس نے سیٹی جیسی آواز سنی گویا کوئی کتوں کو ڈانٹ رہا ہے، آواز سنتے ہی کتے دم دبا کر بھاگ گئے، اس نے آواز کی سمت دیکھنے کی کوشش کی لیکن کوئی نظر نہیں آیا، صحرا میں دور دور تک کوئی گھر یا انسان نظر نہیں آرہا تھا۔ اس نے یہ بات بھی نوٹ کی کہ مسلسل اس کی زبان پر بے ساختہ سورت ملک (تبارک الذی) جاری رہتی ہے، جیسے ہی اس کی قراءت پوری ہو جاتی ہے خود بخود دوبارہ شروع کرتا ہے۔ مکہ سے جدہ جانے کے دوران اس پر یہ حالت دوبارہ طاری ہو جاتی ہے اور وہ پیادہ چلا جاتا ہے۔ یہ سب کچھ ایک ہی دن مین ہوا، اور یہ ایک دن اس پر سال جتنا گزرا۔ یہ حالت اس پر ایک دو دن تک طاری رہتی پھر ایک ہفتے تک وہ ٹھیک رہتا اس کے بعد پھر طاری ہو جاتی۔ مکہ میں دورانِ قیام اس حالت میں تھوڑی سی تخفیف محسوس کرتا جبکہ یمن یا جدہ میں ایسا محسوس نہیں ہوتا تھا۔

ایک بار اس پر یہ حالت آئی تو اس نے مدینہ جانے کا ارادہ کر لیا، جاتے ہوئے مدینہ کے قریب بدر کے مقام تک پہنچ گیا، اور گاڑی سے اتر کر اس صحرا میں چلنے لگا جس کو الصفر اوالحمرا کہا جاتا ہے۔ چلتے ہوئے چرواہوں پر گزرا تاکہ اپنے لئے کوئی روزگار ڈھونڈے، چرواہے جب اسے دیکھتے کہ اس نے صاف استری شدہ کپڑے پہن رکھے ہیں تو گھبرا جاتے اور یہ سمجھتے کہ شاید یہ کوئی سرکاری ایجنسی کا بندہ ہے۔ اتنے صاف کپڑوں میں اس کو کیا ضرورت ہے بھیڑ بکریاں چرانے کی۔ چلتے ہوئے وہ ایک فارم والے پر گزرا جس میں ایک کنواں تھا، اس شخص کے پاس دو سوڈانی مزدور کام کر رہے تھے، وہ پانی کا پائپ ٹھیک کر رہے تھے، تیل اور سیاہ رنگ کی چربی کی وجہ سے میلے کچیلے ہو گئے تھے۔ ابو عبداللہ اپنے صاف ستھرے اور استری شدہ کپڑوں اور رومال میں اس کے پاس گیا اور اسے کہا کہ مجھے کام چاہئے، تو اس شخص کو شک ہو گیا اور اس نے قسم دلائی کہ تم خفیہ ایجنسی والے تو نہیں ہو؟ شاید تم ہمارے سوڈانی

